اتراتے ہیں سلف پر اور آپ ناخلف ہیں — رستہ کدھر ہے انکا اور جا رہے کہاں ہیں

فضل و کمال انکے کچھ تم میں ہوں تو جانیں — گر یہ نہیں تو بابا وہ سب کہانیاں ہیں

کھیتوں کو دے لو پانی اب بہ رہی ہے گنگا — کچھ کر لو نوجوانو! اٹھتی جوانیاں ہیں

تم سے بھلے تو تھامو عزت کو قوم کی کچھ - — اپنے تو قافلے سب پا در رکاب یہاں ہیں

اک خضر رہ نے رستہ سیدھا بتا دیا ہے — رستے پہ دیکھیں چلتے اب کتنے کارواں ہیں

خدمت میں انکے حالی کہتا ہے یہ ادب سے — اسوقت رونق افزا یہاں جتنے مہرباں ہیں

دنیا میں گر ہے رہنا تو آپ کو سنبھالو — ورنہ بگڑنے کے یہاں آثار سب عیاں ہیں

عرصہ ہوا کہ ہمکو آنکھیں دکھا رہے ہیں — قدرت کے قاعدے جو دنیا پہ حکمراں ہیں

جو اپنے ضعف کا کچھ کرتیں نہیں تدارک — قومیں وہ چند روزہ دنیا میں میہماں ہیں

گھڑیال اور نگرمچھ ہیں انکو نگلے جاتے — دریا میں مچھلیاں جو کمزور و ناتواں ہیں

سنبھلو۔ وگرنہ رہنا یہاں اس طرح پڑیگا — بھیل اور گونڈ جیسے گمنام و بے نشاں ہیں

یہ غفلتیں مبادا اب روزِ بد دکھائیں +
دھندلے سے کچھ نشاں ہیں ڈر ہے کہ مٹ نہ جائیں

# قطعہ

## جو یتیموں کی حالت پر انجمن مؤید الاسلام دہلی میں ۱۳۱۱ھ ہجری میں پڑھا گیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام بہت دن سے یہ کرتا تھا منادی
اے غافلو! اے بیخبرو! ہوش میں آؤ

فارغ غمِ اُمّت سے اور اسلام کا دعویٰ
دنیا کو بس اب دین پہ اپنے نہ ہنساؤ

صُورت تو ہے سب دین کی سیرت نہیں اُسکی
یہ دین ہے یا دین کا ہے سانگ؟ بتاؤ

مقبول نہ حج ہیں نہ نمازیں ہیں نہ روزے
جبتک غمِ اُمت میں نہ جاں اپنی گھلاؤ

دعویٰ نہیں مسموع گواہی نہو جبتک
ہے دین کا دعویٰ تو شہادت کوئی لاؤ

گر اپنے یتیموں کی خبر لے نہیں سکتے
تو دین سے تم قطعِ تعلّق کرو جاؤ

اعضا تو نمازوں میں بہت تم نے دُکھائے
دل کو بھی کبھی ہاتھ سے کچھ دیکے دُکھاؤ

دنیا میں جراحت یہی عقبیٰ میں ہے راحت
کل پھل کوئی کھانا ہے تو تخم آج اُٹھاؤ

یہ قوم کے بچّے جو پڑے پھرتے ہیں بیکس
یہ پود ہے میری اسے دیکھو نہ گنواؤ

شیریں ہے پھل ان پودوں کا اور سایہ ہے گھنکا
سیوا کرو انکی اِنھیں پروان چڑھاؤ

دیکھو نہ حقارت سے پھٹے کپڑوں کو ان کے
سنولائے ہوئے چہروں میں نور انکے ہے تاباں
ہیں ان میں فقیہ ان میں حکیم ان میں محدث
جو انمیں ہیں جوہر کہیں زنگ انکو نہ کھا جائے
افواجِ مخالف ہیں تگ و دو میں جٹی پر اس
پھرتے ہیں بہت گھات میں یہاں انکی شکاری
اے یارو یہ بے غیرتی اور دین کا دعویٰ
امت کے یتیموں کو ہو انجیل کی تعلیم
تثلیث کی پاتے ہوئے دیکھو انھیں تلقین
گرجا میں حریف انکو سکھائیں جری توہین
جن بچوں کو بیٹوں کی طرح چاہیے رکھنا
کھانے کی بھی کپڑے کی بھی لیں انکی خبر غیر
اپنا تمھیں وہ جان کے گر راہ میں ٹھٹکیں
اسلامیو! بے مہریاں آخر یہ کہاں تک
بیکس نہ گنوا انکو۔ یہ کنبہ ہے خدا کا
عبرت کی جگہ ہے ڈرو گردش سے فلک کی
بن باپ کا بنتے ہوئے لگتی نہیں کچھ دیر

ان گدڑوں میں ہیں جو لعل ہیں نہاں انھیں پاؤ
ان کوئلوں کو ہیرے جلا دیکے بناؤ
انکی بری حالت پہ۔ بری گت پہ نہ جاؤ
گن دیکھنے ہیں انکے تو زنگ انکا چھڑاؤ
رند جائیں نہ یہ خاک سے جلد انکو اٹھاؤ
ان پنچھیوں کو موت کے چنگل سے بچاؤ
دینداری کا اور دین کا بس موںھ نہ چڑاؤ
اور اپنی تم اولاد کو قرآن پڑھاؤ
اور اپنے جگر گوشوں کو توحید سکھاؤ
اور کان نہ توہین پہ تم میری ہلاؤ
ہاتھ آئیں تمھارے تو غلام انکو بناؤ
اور تم نہ کبھی بھول کے آنکھ ان سے ملاؤ
تم غیروں کی مانند گذر پاس سے جاؤ
جو موںھ کو تمھارے تکیں آنکھ ان سے چراؤ
تم پھیر کے موںھ انسے خدا کو نہ رٹھاؤ
اولاد کو اپنی نظرِ بد سے بچاؤ
غیرت کو بس اللہ کی۔ حرکت میں نہ لاؤ

اُمّت میں ہو تم اسکی جو اُمّت پہ فدا تھا
تو تم بھی عزیزو اسی اُمّت سے لگاؤ

جو خُلق تھا ہر بیکس و ناچار سے اُس کا
اخلاق میں کچھ اُسکی جھلک تم بھی دکھاؤ

کُڑھتا تھا وہ جس طرح مصیبت پہ ہر اک کی
جی تم بھی مصیبت پہ یونہیں سب کی کُڑھاؤ

وہ جیسا غریبوں کا یتیموں کا تھا عاشق
تم بھی اُنھیں آنکھوں پہ اُسیطرح بٹھاؤ

ٹوٹے ہوئے دل ہیں یہ گزرگاہ خدا کی
ملنا ہے خدا سے تو اسی راہ سے جاؤ

مدّت سے یہ تھا دے رہا اسلام دوہائی
اور کہتی تھی غفلت نہ اُدھر کان لگاؤ

بارے سُنی احباب نے اسلام کی آواز
اور ملکے کیا عہد کہ کچھ کرکے دکھاؤ

جو نشۂ غفلت میں ہیں چور اُنکو جھنجھوڑو
اور نیند کے متوالے ہیں جو اُن کو جگاؤ

بھولے ہوئے جو روزے نمازوں پہ ہیں اپنے
اِسلام کی فریاد اُنھیں چلکے سُناؤ

قبل اسکے کہ حج کا کریں کعبے کے ارادہ
حج ہند میں جو اُنپہ ہے فرض اُنکو بتاؤ

بن باپ کے بچوں کے ہیں ٹوٹے ہوئے جو دل
کعبہ کی طرح گرد طواف اُن کے کراؤ

اِمداد پہ اُن کی کرو کل قوم کو مجبور
دل دُکھتے. اگر اس میں کسی کا تو دکھاؤ

قائم کرو اِک انجمن اخوانِ صفا کی
اور بیڑا یتیموں کی حمایت کا اُٹھاؤ

صد شکر ہوئیں کوششیں احباب کی مشکور
پھل دیکھنے نیت کے ہوں گر اُنکی تو آؤ

فیاضیاں جو قوم کے غمخواروں نے کی ہیں
دیکھو اُنھیں اور بھائیوں کو جاکے سُناؤ

باقی ہیں ابھی قوم میں کچھ قوم کے غمخوار
اِس شکر میں تم حمد خداوند کی گاؤ

اِسوقت کہ نازک ہے بہت قوم پہ یہ وقت
جو قوم کا غمخوار ہو خیر اُس کی مناؤ

ہے چار طرف قوم میں انفسی نفسی
رحمت ہے خدا کی یہ عزیزوں کی جماعت
دے قوم سہارا تو یہ ہے نوح کی کشتی
سرچشمہ سے ہوتی نہیں پانی کی جب آمد
جوتی ہے یہ یاروں نے بھروسے پہ تمہارے
ہیں قوم کی غفلت نے بہت کھیل بگاڑے
مجلس کو ابھی کام بہت کرنے ہیں باقی
دو چار کے دس پانچ کے بس کا نہیں یہ کام
مجلس کہیں جی چھوڑ نہ دے ہو کے ہراساں
گو کام ہے دشوار یہ مردوں کو ہے آساں

لو اُنکے قدم خود غرضی جن میں نہ پاؤ
پر اسکی خوشی میں ابھی بغلیں نہ بجاؤ
پر قوم نہ کھیوے تو یہ کاغذ کی ہے ناؤ
دم بھر میں اُتر جاتا ہے دریا کا چڑھاؤ
کیونکر چلے جب تم ہی یہ گاڑی نہ چلاؤ
تم اسکے جہاں چاہو۔ نشاں دیکھ لو۔ جاؤ
دو اُنکو مدد کام میں اور ہاتھ بٹاؤ
سر جوڑ کے اس کام میں سب زور لگاؤ
اس ناؤ کو جس طرح بنے پار لنگھاؤ۔
کرنا ہے گر اس کام کو پورا کئے جاؤ

# صدائے گدایان قوم[۱]

ڈھونڈھنے خضرِ مبارک پے کو یہاں آئے ہیں ہم
ڈر ہے جو خوش دل ہیں وہ سُنکر نہ ہوں تم مردہ دل
ہند میں اسلام کا پھولا پھلا تھا جو چمن -
علم جو زندہ کیا تھا آپکے اجداد[۲] نے
قوم کھو بیٹھی ہے جو عباسیوں کی یادگار
تاکہ ہو معلوم سب کو قوم کی حالت ہے کیا
خود غرض ٹھہرائیں یا مکّار ہم کو یا گدا
فخر سب بیجا ہیں اُنکے قوم ہے جن کی ذلیل
ہے بنی ہاشم کی یہاں پروری ضرب المثل

چھوڑ کر بھٹکا ہوا اِک کارواں آئے ہیں ہم
سخت عبرت خیز لیکر داستاں آئے ہیں ہم
لیکے اُسکا افسردہ فصلِ خزاں آئے ہیں ہم
آج اِس در پر اُسی کے نوحہ خواں آئے ہیں ہم
جستجو میں اُسکی مشعل لیکے یہاں آئے ہیں ہم
اِسلئے ڈالے گلے میں جھولیاں آئے ہیں ہم
ذلّتیں یہ کرکے سب خاطر نشاں آئے ہیں ہم
فخر و عزت کے مٹا کر سب نشاں آئے ہیں ہم
اِسلئے یہاں بِن بلائے میہماں آئے ہیں ہم

تشنگی اپنی بجھاتی ہوگی اے آبِ حیات +
لیکے مُونھ میں قوم کی سُوکھی زباں آئے ہیں ہم

۱ پنجاب کی ایک اسلامی انجمن کی طرف سے چند باہمت لوگوں نے جنھوں نے اپنی جماعت کا نام "گدایانِ قوم" رکھّا تھا ریاست بہاولپور میں چندہ وصول کرنے کے لئے جانے کا ارادہ کیا تھا اور اُنکا قصد رئیس کے حضور میں یہ اشعار پڑھنے کا تھا لیکن غالباً اُنکا جانا نہیں ہوا +

۲ چونکہ رئیس بہاولپور بنی عباس میں سے ہیں اور عباسیوں کے عہد میں علم کو بہت ترقی ہوئی تھی اِسلئے یہ مضمون اِس طرح ادا کیا گیا +

# اشتہار

## دیوانِ حالی مع مقدّمہ متضمّن ماہیّتِ شعر و شاعری

دیوانِ اُردو مشتمل بر قطعات و غزلیات و ترکیب بندات و رباعیات وغیرہ
اور اسکے اول میں ایک مبسوط مقدّمہ جس میں شاعری کی حقیقت
اور اُسکے حُسن و قبح پر مفصل بحث کی گئی ہے۔ از تصانیف جناب مولانا
مولوی خواجہ الطاف حسین صاحب حالی پانی پتی چھپکر تیار ہو گیا ہے
جن صاحبوں کو خریدنا ہو راقم کے پاس درخواست ارسال فرمائیں
فوراً ویلیو پی ایبل پارسل کے ذریعہ سے روانہ کیا جائیگا +

دیوانِ حالی۔ کاغذ ولایتی لوح میناکاری بر کاغذ چرمی ..... صہ،

دیوانِ حالی کاغذ ولایتی لوح سادہ بر کاغذ آبی ...... ے،

دیوانِ حالی۔ کاغذ سیرامپوری لوح سادہ بر کاغذ آبی .... عمان

مثنوی حقوق اولاد .......... ۲ر۶ پائی

مناجاتِ بیوہ .......... ۲ر

الراقم

سید عبد العلی مقیم حویلی میر افضل مرحوم متصل کوچہ پنڈت شہر دہلی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# حقوق اولاد

لاڈلا بیٹا تھا اِک ماں باپ کا — جان ماں کی اور ایمان باپ کا

دیکھ اُسے ہوتے تھے دونو باغ باغ — تھا وہی لے دیکے اُس گھر کا چراغ

بال بیکا اُس کا ہوتا تھا اگر — دل کو رہجاتے تھے دونو تھام کر

ہر طرح اُسکی رضا مقصود تھی — جان تک اُسکے لئے موجود تھی

وقف تھی سب اُسپہ دولت اور مال — پر نہ تھا تعلیم کا اُسکی خیال

روک ٹوک اُسکی کسی نے کی نہ تھی — باپ نے جھڑکی تک اُسکو دی نہ تھی

گھور سے واقف نہ تھا اُستاد کی — شکل دیکھی ہی نہ تھی جلاد کی

راہ سے مکتب کی کتراتا تھا وہ — نام سے پڑھنے کے گھبراتا تھا وہ

لکھنے پڑھنے کی نہ تھی ترغیب کچھ — گوشمالی تھی نہ تھی تادیب کچھ

تربیت کے بدلے لاڈ اور پیار تھا — لہو و بازی میں سدا سرشار تھا

کھیل میں کرتا تھا یہ برباد آپ کو — اور کچھ پروا نہ تھی ماں باپ کو

جانتے تھے گھر میں ہے دولت بہت — لکھنے پڑھنے کی نہیں حاجت بہت

نوکری کرنی نہیں اسکو تلاش — ہے اسی کے واسطے ساری معاش

گو رہے بے علم اور نادان یہ — پر کسی صورت چڑھے پروان یہ

پیروی کی اک خیالِ خام کی — فکر دونوں نے نہ کی انجام کی

جب ہوا وہ ناز پروردہ جواں — رنگ لائیں اُنکی بے پروائیاں

آپڑا اُسکا وہی آخر کو رنگ — لاڈلے بیٹوں کا جو ہوتا ہے ڈھنگ

سامنا ماں باپ کا کرنے لگا — ہمسری کا اُنکی دم بھرنے لگا

حق تو اُنکے اِس سے کیا ہوتے ادا — اور ناراض اُنکو وہ رکھنے لگا

تھیں ادائیں اُسکی اکثر ناپسند — کارگر اُسکو ملامت تھی نہ پند

جہل و نادانی کی تھیں طغیانیاں — رات دن کرتا تھا نافرمانیاں

اِسکو صحبت تھی تو تھی اغیار سے ‏ — اُسکی ہلت تھی تو تھی انفار سے

شہر میں آوارہ کہلاتا تھا وہ ‏ — چوک میں پاتا تھا جب پاتا تھا وہ

خوف ہوتا تھا نصیحت کا جہاں ‏ — جا کے بھولے سے نہ پھرتا تھا وہاں

پند سے ناصح کی نفرت تھی اُسے ‏ — سایہ سے اچھوں کے وحشت تھی اُسے

گھر میں آ اِک اِک سے لڑ جاتا تھا وہ ‏ — باتوں باتوں میں بگڑ جاتا تھا وہ

نفس پر اپنے نہ کر سکتا تھا جبر ‏ — نام کو اُسمیں تحمل تھا نہ صبر

دل پہ قابو زینہار اُسکو نہ تھا ‏ — اور زباں پر اختیار اُسکو نہ تھا

جو وہ کرتا تھا اُسے بھرتے تھے سب ‏ — اُس سے چھوٹے اور بڑے ڈرتے تھے سب

اصل میں کچھ بد نہ تھی اُسکی سرشت ‏ — کر دیئے تھے جہل نے اطوار زشت

گو نہ مطلق آدمیت اُسمیں تھی ‏ — پر جھلکتی قابلیت اُسمیں تھی

بد چلن تھا پر نہ تھی طینت بری ‏ — فطرت اچھی تھی مگر عادت بُری

چڑھ رہا تھا اُسپہ بد صحبت کا رنگ ‏ — لگ رہا تھا روشن آئینہ کو زنگ

ذات میں اُسکی شرارت تھی نہ شر ‏ — ہو گیا تھا بد بدوں میں بیٹھ کر

جب گئی حالت بگڑ حد سے سوا | آگیا دم ناک میں ماں باپ کا

باپ نے اک روز گھر میں بیٹھکر | یوں کہا بیٹے سے اے جانِ پدر

یاد ہیں وہ دن بھی تم کو یا نہیں | جبکہ یہ رعنائیاں تم میں نہ تھیں

جب خبر اپنی نہ تھی کچھ آپ کو | جانتے تھے تم نہ ماں اور باپ کو

پاسباں تھے آپ کے ماں باپ جب | گوشت کا اک لوتھڑا تھے آپ جب

ہل نہ تم سکتے تھے بے اِمداد غیر | تھے نہ یہ اُڑنے کے پر چلنے کے پیر

ہاتھ اور بازو یہ سب بیکار تھے | سخت بے بس تم اور ناچار تھے

آنکھ سے چیپڑ چھڑا سکتے نہ تھے | مونھ سے مکھی تک اُڑا سکتے نہ تھے

آگ پانی میں نہ تھی تم کو تمیز | تھا تمہیں زہر اور امرت ایک چیز

رات دن یکساں بسر اتھا تمہیں | دھوپ اور سایہ برابر تھا تمہیں

بھوک میں بے چین ہو جاتے تھے پر | اپنی بے چینی سے تھے تم بے خبر

پیاس لگتی تھی تو روتے تھے سدا | مانگنا پانی مگر آتا نہ تھا

کھا لیا جو کچھ دیا تم کو کھلا | پی لیا جو کچھ دیا تم کو پلا

تلخ و شیریں میں نہ تھا کچھ امتیاز — اس سے رغبت تھی نہ اس سے احتراز

یہ زباں ڈوری کہیں ہلتا نہ تھی — تھی زباں منھ میں مگر گویا نہ تھی

سب کو رو رو کر جگاتے تھے مگر — اپنے رونے کی نہ تھی تم کو خبر

تھی نہ اپنے نفع و نقصان کی سمجھ — درد کی شدت تھی نہ درماں کی سمجھ

دیتے تھے بہر شفا دارو اگر — سر پہ رو رو تم اُٹھا لیتے تھے گھر

گرمی اور سردی میں جب کپڑے تمہیں — ہم پنہاتے تھے تو کرتے تھے ضدیں

کیچڑ اور گارے سے نفرت کچھ نہ تھی — اور نجاست سے کراہت کچھ نہ تھی

وھاں اگر ہوتا نہ دم ماں باپ کا — کون رکھوالا تھا اُس دم آپ کا

دل کا کہہ سکتے نہ تھے تم مدعا — جانتے تھے کچھ نہ رونے کے سوا

بھوکے یا پیاسے اگر ہوتے تھے تم — کچھ نہ کہتے تھے مگر روتے تھے تم

ہم سمجھ لیتے تھے لیکن مدعا — بھوک کا رونا ہے یا ہے پیاس کا

پیاس میں مضطر جو پاتے تھے تمہیں — بن کہے پانی پلاتے تھے تمہیں

بھوک میں گر دیکھتے تھے بیقرار — دودھ تھے تمکو پلاتے بار بار

روپ تھے معلوم سارے آپ کے
سب سمجھتے تھے اشارے آپ کے

تم کو کچھ تکلیف ہوتی تھی اگر
خود بخود تھی دل کو ہو جاتی خبر

چین ہو جاتا تھا سارا برطرف
پھرتے تھے بیتاب دوڑے ہر طرف

حالتیں سب تھے تمہاری جانتے
آپ کے تیور تھے ہم پہچانتے

ہوتے تھے بیمار دور از حال جب
رات دن سہتی تھی ماں رنج و تعب

بارہا آنکھوں میں کٹ جاتی تھی رات
اِک بلا آتی تھی جب آتی تھی رات

ڈرتے تھے تم غیر عورت سے سدا
ماں کی گودی سے نہ ہوتے تھے جدا

اوپری صورت سے تم تھے بھاگتے
دودھ ہرگز غیر کا پیتے نہ تھے

پر کبھی تم سے دریغ اسکو نہ تھی
گر تمہارے کام آتی جان بھی

آج بیماری سے فرصت تھی کل
آج چیچک کل تھا پسلی کا خلل

کرتے تھے سیانوں کی جا منتیں
مانتے تھے نت ہزاروں منتیں

ناز اٹھاتے تھے طبیبوں کے سدا
ڈھونڈتے پھرتے تھے شربت اور دوا

عامل اور سیانوں نے جو مانگا دیا
مونھ نہ پیسے کا کبھی ہم نے کیا

سخت بیماری کو جب پاتے تھے ہم
رات اور دن ماں لگ تھی بیقرار
اللہ آمیں کر کے ہم لیتے تھے نام
آنکھ پڑ آتا تھا گر میں آپ کے
چاہتے تھے تمکو خوش آٹھوں پہر
آپ کی خاطر اُٹھائے دُکھ پہ دُکھ
ہمپہ گزریں کیسی کیسی سختیاں
آئیگی خدمت ہماری یاد جب
کی چھٹی ہم نے تمہاری جس طرح
مونڈن اور ختنہ کیا کس دھوم سے
ہو چکی جب رسم بسم اللہ کی
تم کو مکتب میں بٹھانا چاہئے
پر یہ مانا دل نے اپنے زینہار

فکر کے مارے گھلے جاتے تھے ہم
باپ پھرتا تھا الگ زار و نزار
کرتے تھے دم تم پہ سورے صبح و شام
دم پہ بنجاتی تھی ماں اور باپ کے
تم سپورے اور بھی بھان چاہیئے پر
دس برس تک ایک دن پایا نہ سُکھ
گزریں دشمن پہ نہ ایسی سختیاں
ہو گئے تم خود صاحب اولاد جب
کی ہو شاید ہی کسی نے اِس طرح
شہر کو کھانا دیا کس دھوم سے
لائے تھی اُسوقت ایک اِک کی بھی
پڑھنے لکھنے پر لگانا چاہئے
ڈالئے اِس عمر میں تم پر یہ بار

ایک دو بار امتحاں کے طور پر
تم کو مکتب میں جو دیکھا بھیجکر

سارے دن بیکل تمہاری ماں رہی
اور پڑی تم میں ہماری جاں رہی

پھر تمہارا ہمنے جب دیکھا یہ حال
تمکو ہے جانے سے مکتب کے ملال

جاتے ہو جب بے مزا ہوتے ہو تم
گھڑیوں ضد کرتے ہو اور روتے ہو تم

جلد مکتب سے اُٹھا ہم نے لیا
آپکے دل پر نہ میل آنے دیا

دل میں سمجھا ہو نہ جب بچے کو شوق
لطف پڑھنے میں اُسے آئے اور نہ ذوق

بھیجنا مکتب میں ہے اُسکو ستم
باز آئے ایسے پڑھوانے سے ہم

اپنی رُت پر آپ بڑھ چڑھ لوگے تم
وقت جب آئیگا خود پڑھ لوگے تم

دوستوں نے ہم کو سمجھایا بہت
اپنے بیگانوں نے ہلسایا بہت

کھیل کی جب لگ گئی بچہ کو چاٹ
ہو گیا جی پڑھنے لکھنے سے اُچاٹ

کارگر ہو اُسکو پند اور قید کیا
اُسکے پڑھنے کی ہے پھر اُمید کیا

یوں سنورنے کا نہیں زنہار یہ
حق میں ہے زہر اسکے لاڈ اور پیار یہ

پیار سے سمجھے تو یوں سمجھاؤ تم
ورنہ اُٹھتے بیٹھتے دھمکاؤ تم

وقت یہ اغماض کرنے کا نہیں
ایکا بگڑا پھر سنورنے کا نہیں

کہتے تھے اپنے پرائے سب یہی
آتی تھی آواز روز و شب یہی

تم کو لیکن ہم نے جھڑکی تک نہ دی
جبر کرنے کو کبھی چاہا نہ جی

سن تمہارا جب زیادہ کچھ ہوا
پھر پڑھانے کا ارادہ کچھ ہوا

ایک مُعلّم رکھا اور اِک خوشنویس
یاد ہوگی تم کو اُن دونوں کی فیس

ایک کو پانچ ایک کو ملتے تھے دس
یہ رہے نوکر برابر دس برس

اپنے اپنے فن میں تھے ہشیار یہ
پر رہے دونوں سدا بیکار یہ

گرچہ تھی تاکید دونوں کی شدید
پر نہ دی تم نے کبھی اُنکو رسید

تمکو کب فرصت تھی کود اور پھاند سے
بھاگتے تھے تم نوشت و خواند سے

مُفت کی تنخواہ وہ پاتے رہے
نام کو ہر روز یہاں آتے رہے

تم نے آخر جب کچھ پڑھ کر دیا
دیکے کچھ دونوں کو رخصت کر دیا

ہم نے یہ سمجھا کہ کوشش ہے فضول
ساری تدبیریں ہیں اپنی بے اصول

لکھنا اور پڑھنا ہے سب تقدیر کا
تنگ ہے یہاں قافیہ تدبیر کا

جب ہوئے فضلِ الٰہی سے جواں ۔۔۔ سر پہ شادی کا چڑھا بارِ گراں

منگنیاں ہوتی ہیں اکثر قوم میں ۔۔۔ بیاہ ہوتے ہیں برابر قوم میں

کچھ بہت درکار ہے زیور نہ نقد ۔۔۔ ہوتے اک شربت کے پیالہ پر ہیں عقد

گر کفایت سوچتے کچھ خرچ میں ۔۔۔ بیاہ دیتے بس یونہی ہم بھی تمہیں

اپنے دل میں پر یہی ہم نے کہا ۔۔۔ ایک بیٹا اور وہ بھی لاڈلا

گو تمام املاک بک جائے مگر ۔۔۔ خرچ کیجے بیاہ میں دل کھول کر

کی اگر یہاں بھی کفایت پر نگاہ ۔۔۔ اور ہم کو کون سے کرنے ہیں بیاہ

وقت یہ آنے نہیں پھر بار بار ۔۔۔ کل خزاں ہے آج اگر یہاں ہے بہار

ہے فراغت اور عسرت ساتھ ساتھ ۔۔۔ کر لیں کچھ ہم بھی کہ اب چلتا ہے ہاتھ

ٹھان کر یہ جی میں دی شادی رچا ۔۔۔ اپنے سے جو ہو سکا سب کچھ کیا

گر نہ یاد اپنا رہا ہو تم کو بیاہ ۔۔۔ شہر کے چھوٹے بڑے ہیں سب گواہ

رات دن جلسہ تھا ناچ اور رنگ کا ۔۔۔ غلغلہ تھا ڈھولک اور مردنگ کا

دیکھنے آتی تھی خلقت جھوم جھوم ۔۔۔ دور تک اس بیاہ کی پہنچی تھی دھوم

دور سب کے دل سے رنج و غم رہا | بیس دن تک یہاں یہی عالم رہا

جانتے ہیں قوم کے برنا و پیر | آج تک دیتے ہیں سب اُسکی نظیر

کی نہ دینے میں کفایت پر نظر | جس کو دینا تھا دیا دل کھولکر

اگلی اور پچھلی۔ پُرانی اور نئی | شہر کی اِملاک ساری بک گئی

قرضہ تھا نقدی کا باقی جسقدر | گو ہوئی اُس سے سبکدوشی۔ مگر

رہن تھے جو گاؤں شادی میں کئے | آج تک بے چین ہوں اُنکے لئے

ہے بہت اُنکے چھٹانے کا خیال | پر بظاہر اُنکا چھٹنا ہے محال

اب بہت نازک ہے حالت باپ کی | پہنچی یہ نوبت بدولت آپ کی

مال اور جاں سے زیادہ کوئی چیز | آدمی کو یہاں نہیں ہوتی عزیز

جان سے بھی ہم رہے خدمت گزار | مال بھی ہم نے کیا تم پر نثار

تم نے جو چاہا کھلایا وہ تمہیں | تم نے جو مانگا پنھایا وہ تمہیں

گھوڑے چڑھنے کے لئے تمکو دئے | رکھے خدمت گار خدمت کیلئے

شوق جو اچھا بُرا تم نے کیا | ہم نے بھی تائید کی اُسکی سدا!

خوب تم نے قدر کی ماں باپ کی — خوب خدمت کی ہماری داد دی

تھا نتیجہ جاں فشانی کا یہی — تھا صلہ سوزِ نہانی کا یہی

باپ کا تم کو ادب اصلا نہیں — ماں کی خدمت کی تمہیں پروا نہیں

گھر میں دو دن نہیں آتے ہو تم — آتے ہو اک اک سے لڑ جاتے ہو تم

لوگ شاکی ہیں تمہارے جابجا — خود برا کہہ کے سنتے ہو برا

ہیں تمہارے سارے اوباشوں کے ڈھنگ — تم سے خردوں اور بزرگوں کو ہے ننگ

ملنے والے ہیں تمہارے بادہ خوار — اور جواری ہیں تمہارے دوستدار

مرغ ہم نے بھی لڑائے ہیں بہت — اور کبوتر بھی اڑائے ہیں بہت

پر ہمارا حال تم جیسا نہ تھا — خبط تھا ہم کو بھی پر ایسا نہ تھا

اپنے سب کاموں کو جب بھگتا لیا — دو گھڑی اس میں بھی دل بہلا لیا

تم تو دنیا اور دین سب چھوڑ کر — ہو انہیں دھندوں میں غرق آٹھوں پہر

ہے غرض ایسی ہی جو ہی تمکو دھت — فکرِ دنیا ہے نہ فکرِ آخرت

ہم پہ سب ہنستے ہیں اشراف و رذیل — کر دیا تم نے تو ہم کو بھی ذلیل

کر چکا تھا قرض پہلے ہی زبوں
اور تم نے کر دیا عزت کا خوں

موںھ نہیں ہوتا کسی کے روبرو
خاک میں تم نے ملا دی آبرو

بہتر اپنا یہاں سے اٹھ جانا ہے اب
رہ گیا پھر کیا گئی عزت ہی جب

باپ کا تم جانتے ہو اپنے حال
قرض میں جکڑا ہوا ہے بال بال

ہاتھ میں زر ہے نہ بازو میں ہے زور
مار کر فکروں نے کر ڈالا ہے بھور

کام کی باقی نہیں اپنے میں تاب
مدتوں سے دے چکی ہمت جواب

گور میں لٹکائے بیٹھے پانو ہیں
جا کے اب بن میں بساتے گانو ہیں

آپ میں ہوتا اگر کچھ حوصلا۔
آدمیت کا تھا اب یہ مقتضا

سر یہ لیتے اپنے گھر کا بوجھ ٹک
باپ کو فکروں سے کر دیتے سُبک

ہم رہے جیسے فدا تم پر مُدام
تم بڑھاپے میں ہمارے آتے کام

ہم رہے اب تک تمہارے سر براہ
اب ہمارے بنتے تم پشت و پناہ

ہم بھی یہاں سُکھ پاتے کچھ اولاد کا
نام چلتا دیکھتے اجداد کا

پر خدا کو تھا یہی منظور آہ
ہوتے وارث کے ہو گھر اپنا تباہ

جب کریں دنیا سے آہنگ سفر
ہم بھر اگھر جائیں ویراں چھوڑ کر

خیراب ہم کو یہاں رہنا ہے کم
کوئی دن کے اور ہیں مہمان ہم

پر تمہیں ہے کاٹنی اک عمر یہاں
ہو ابھی فضلِ الٰہی سے جواں

اب بھی اپنی حرکتوں سے باز آؤ
ڈھیل پر بازیٔ دوراں کی نہ جاؤ

بس گئیں حد سے گزر رسوائیاں
کب تلک آخر یہ بے پروائیاں

ناز و نعمت کا زمانہ ہو چکا
خوابِ غفلت کا زمانہ ہو چکا

گردشِ گردوں ہے ہر دم گھات میں
شاطرِ دوراں ہے فکرِ مات میں

ہاتھ سے جا کر نہیں آتا ہے وقت
دیکھو بھائی ہاتھ سے جاتا ہے وقت

گر رہے اب بھی یونہی تم نادرست
خود زمانہ تم کو کر دیگا درست

گردشیں دینگی نکال اک ایک بل
ٹھوکریں کھا کھا کے جاؤ گے سنبھل

پھر سنبھلنا وہاں پہ کس کام آئیگا
جب سنبھلنے سے نہ سنبھلا جائیگا

ہوگی اڑنے کی ہوس تم کو مگر
ہونگے اڑنے کے نہ اُس دم بال و پر

عقل ہوگی پر نہ ہوگا اقتدار
عزم ہوگا پر نہ ہوگا اختیار

جبکہ گیتی رنگ یہ دکھلائیگی ‏ ‏ تب ملامت باپ کی یاد آئیگی

---

باپ یہ سب کر چکا تقریر جب ‏ ‏ سر جھکا کر از رہِ شرم و ادب

عرض کی بیٹے نے ارشاد آپ کا ‏ ‏ قبلۂ عالم سراسر ہے بجا

آپ کی اور والدہ کی شفقتیں ‏ ‏ آخری دم تک نہ بھولینگی ہمیں

حق ہیں سب سینے میں مضمر آپ کے ‏ ‏ نقش ہیں احسان دل پر آپ کے

میری جو دلجوئیاں کیں آپ نے ‏ ‏ وہ نہ کی ہونگی کسی ماں باپ نے

اچھے سے اچھا کھلایا آپ نے ‏ ‏ اچھے سے اچھا پہنایا آپ نے

جان و دل ہم پہ فدا کرتے رہے ‏ ‏ ناز برداری سدا کرتے رہے

ہے بڑے افسوس کا لیکن مقام ‏ ‏ شفقتیں کچھ آپکی آئیں نہ کام

وہ محبت اور نوازش آپ کی ‏ ‏ حق میں اپنے زہرِ قاتل ہو گئی

خدمتِ عالی میں گستاخی معاف ‏ ‏ عرض کر سکتا نہیں میں صاف صاف

پر جہاں ہو بات کہنے کا محل ‏ ‏ وہاں نہیں خاموش رہنے کا محل

گو کہ ہوں میں سر بسر تقصیر وار — مجھ سے ہے نوعِ بشر کو ننگ و عار

دھوم ہے میری بدی کی جا بجا — عیب ہے مجھ سے بزرگوں کو لگا

کو بکو آوارہ صبح و شام ہوں — شہر میں رُسوا ہوا ہوں اور بدنام ہوں

بے ہنر مجھ سے نہیں ہوتے کہیں — پر مری تقصیر کچھ اسمیں نہیں

اُٹھے ہم جیسا اُٹھایا آپ نے — بنگئے جیسا بنایا آپ نے

کہتے ہیں اخبار میں آیا ہے یہ — مخبرِ صادق نے فرمایا ہے یہ

اصل فطرت میں ہیں سب بچے رشید — غیب سے آتے ہیں سب بنکر سعید

پھر اُسی رستے پہ پڑ جاتے ہیں وہ — رُخ جدھر ماں باپ کا پاتے ہیں وہ

آئے تھے ہم جستجو میں راہ کی — تھی فقط درکار ہم کو رہبری

آپ نے جو راہ دی ہم کو بتا — ہم نے لی وہ راہ بیچون و چرا

آپ کے انعام اور احسان سب — یوں اگر دیکھئے تو یوں ہیں مان سب

پر اگر انصاف کچھ فرمائیں آپ — اس طرح مجھکو نہ پھر شرمائیں آپ

ذکر بچپن کا جو فرماتے ہیں آپ — اپنے احسانوں سے شرماتے ہیں آپ

ہاں مقرر ماں متا ماں باپ کی — حق میں بچوں کے ہی اک نعمت بڑی

گر نہو ماں باپ کو اُن کا خیال — پرورش پانا ہو بچوں کا محال

پر نہیں دخل اسمیں کچھ انسان کا — اسمیں ہے ماں باپ کا احسان کیا

جان دے پانی اگر کھیتی میں ڈال — یا وہ کر دے خشک پودونکو نہال

اسمیں پانی کا نہیں کچھ اختیار — ہے یہ خاصیت عطائے کردگار

کچھ نہیں تخصیص یہاں انسان کی — ہے یہی خصلت ہر اک حیوان کی

جانور بھی جو نہیں رکھتے تمیز — سب کو بچے اپنے ہوتے ہیں عزیز

بھوک میں لیتے ہیں سب اُنکی خبر — پیاس میں کرتے ہیں سب حلق اُنکا تر

زد میں جب دشمن کی پاتے ہیں اُنہیں — زد سے دشمن کی بچاتے ہیں اُنہیں

آنکھ سے اوجھل وہ ہو جاتے ہیں جب — ڈھونڈتے پھرتے ہیں ہر سو مضطرب

ہے غرض الفت وہی حیوان کو — لاگ جو بچوں سے ہے انسان کو

دی ہی آگ اک دل میں قدرت نے لگا — جس سے دل بس میں نہیں ماں باپ کا

جبکہ قابو میں نہیں رہتا ہے دل — مانتے ہیں دل کی جو کہتا ہے دل

فکر میں گھلنا سدا اولاد کے ‌ ‌ جھیلنے دُکھ برملا اولاد کے

کچھ خوشی ماں باپ کے دل کی نہیں ‌ ‌ پر کریں کیا مانتا دل ہی نہیں

وہ تو کرتے لاکھ بار اُن سے گریز ‌ ‌ کیا کریں ہے آتما کی آنچ تیز

اُس خدا نے ذات ہے جسکی حکیم ‌ ‌ جسکی حکمت اور حکومت ہے قدیم

ہوش خردوں کو نہیں جبتک دیا ‌ ‌ اُنکا ضامن ہے بزرگوں کو کیا

تاکہ بیہوشی میں لیں اُنکی خبر ‌ ‌ چوکسی اُنکی کریں آٹھوں پہر

ہوں اگر بھوکے تو اُنکو کچھ کھلائیں ‌ ‌ ہوں اگر پیاسے تو اُنکو کچھ پلائیں

جاگتے سوتے ہوں اُنکے پاسباں ‌ ‌ بیٹھتے اُٹھتے ہوں اُنپر جانفشاں

اُنکو بیکل دیکھکر ہوں بے قرار ‌ ‌ اُنکی بیماری میں ہوں بیماردار

بے بسی کے دن نکلواتا ہے یوں ‌ ‌ اپنے مدہوشوں کو پلواتا ہے یوں

ہر بشر کو دی ہے مہر اولاد کی ‌ ‌ اس طرح دنیا ہے بس آباد کی

گر نہو یہ مامتا انسان میں ‌ ‌ خانماں ویران ہوں سب اک آن میں

اِس سے بچ سکتا کوئی انسان نہیں ‌ ‌ ہمیں کچھ اولاد پر احسان نہیں

جبکہ دُکھتا ہے کوئی عضوِ بدن
سارے ہو جاتے ہیں بیکل مرد و زن

کرتے ہیں تدبیر ہو سکتی ہے جو
درد کی تکلیف کھو سکتی ہے جو

درد کی جبتک کسک جاتی نہیں
کچھ کئے بِن اُنکو بن آتی نہیں

ہے یہی بالکل مثال اولاد کی
کیونکہ ہے جزوِ بدن اولاد بھی

کل سے اُنکی کل سہہ آپاتے ہیں دل
دُکھ سے اُنکے سب کے دُکھ جاتے ہیں دل

پیاس میں بچوں کو روتا دیکھکر
کیا کریں پانی نہ دیں اُنکو اگر

بھوک میں جب روئیں بچے زار زار
چھوڑ دیں کس طرح اُنکو بے قرار

اُنپہ گر سختی گزرتی ہے ذرا
اُن سے یہاں دُو چند ہوتی ہے سوا

اُنکا خوش جس بات سے ہوتا ہے جی
حصر ہے اُس بات پر انکی خوشی

اُنکی کلفت ہے بلا اِن کے لئے
اُنکی فرحت ہے غذا اُنکے لئے

طبع انساں کا ہے جب یہ اقتضا
کیا کرے گر ہو نہ بچوں پر فدا

اپنی راحت خوش نہیں آتی کسے
اپنی آسایش نہیں بھاتی کسے

جبکہ مصرف دودھ کا ہرگز نہ پائیں
کیوں نہ مائیں اپنے بچوں کو پلائیں

اُنکو بِن بچّوں کے نیند آئے نہ جب
کِس طرح غافل ہوں پھر اولاد سے
کہتے ہیں بچوں کو ہم کرتے ہیں پیار
ظاہراً اُنکی خوشی کرتے ہیں یہ
ہار پر ہاتھ اُنکی اُٹھتا ہے اگر
اِسلئے رکھتے ہیں اُنکو پیار سے
پیار اُنہیں کرتے ہیں سب اپنے لئے
ایک شفقت ہیں دوسری منفعت
چین پر اُنکے بھی ہو شاید نظر
پھولکر بھی کوئی نام اُنکا نہ لے
شفقتیں ایسے ہی سمجھیں آپ سب
اب رہی شادی چھٹی اور بیاہ کی
گو ہے یہاں دم مارنا بے غیرتی

کیوں نہ چھاتی سے لگا کر سوئیں سب
جب نہ بن دیکھے ہو چین اولاد کے
اور دل کو اپنے دیتے ہیں قرار
اور ٹھنڈا اپنا جی کرتے ہیں یہ
دل کو رہتا ہے قلق دو دو پہر
کیونکہ دل دکھتا ہے اُنکی مار سے
اُنکا دم بھرتے ہیں سب اپنے لئے
پرورش اُنکی اور اپنی مصلحت
اُنسے چین اپنا مقدم ہے مگر
پر طبیعت چین یہاں لینے بھی دے
کرتے ہیں بچوں پہ جتنا ماں باپ سب
رسم موٹڈن اور بسم اللہ کی
ناسپاسی اور کافر نعمتی

بات لیکن بے کہے بنتی نہیں — خواہ نفریں کیجئے خواہ آفریں

شادیوں میں آپ نے جو کچھ کیا — میری تقریبوں میں جو کچھ دیا

تھا وہ سب کچھ اپنی عزت کے لئے — نیکنامی اور شہرت کے لئے

تھا بہانہ یہ کہ ہے عقدِ پسر — تھی مگر اپنی نمایش پر نظر

ہر طرف مدح و ثنا تھی آپ کی — ہر زباں پہ واہ وا تھی آپ کی

چپ تھے سارے خردہ گیر اور نکتہ چیں — سب یہ کہتے تھے کہ حضرت آفریں

دوست ہی کرتے نہ تھے بس واہ وا — دشمنوں نے بھی لئے تھے سر جھکا

معترف بیگانے اور اپنے تھے سب — تھا جہاں چرچا یہی تھا روز و شب

تھا ہمارا کام اور نام آپ کا — بلکہ تھا سب نام اور کام آپ کا

یاں نہ ہمکو دھیان تک شادی کا تھا — اور نہ ارماں گھر کی آبادی کا تھا

بیاہ یا شادی کا جب سنتے تھے نام — تھا ہمیں اک اک کا مُنھ تکنی سے کام

ہمکو تھا شادی سے ایسا ہی لگاؤ — بیاہ کا ہو جیسے اک گدڑے کو چاؤ

آپ کے دل میں تھے کچھ ارماں بھرے — بیاہ اُٹھا کر وہ ہمارے سر دھرے

صدقت ہم شرمندۂ احساں ہوئے ۔ اور پورے آپکے ارماں ہوئے

گھر میں جو نقدی تھی یا اسباب تھا ۔ یا سہارا تھا کچھ اک جائداد کا

کی نہ حضرت نے نظر انجام پر ۔ کر دیا قرباں سب اک نام پر

آپ کی تو بنھ گئی عزت سے ساکھ ۔ سنو سے بہتر عیش اور عشرت کے ساتھ

پر ہماری کس طرح ہو گی بسر ۔ گھر میں دولت ہے نہ ہاتھوں میں ہنر

ہے ہمیں اب آفتوں کا سامنا ۔ ہو گیا عزت کا مشکل تھامنا

کر دیا خوں زور و زر کا آپ نے ۔ گھاٹ کا رکھا نہ گھر کا آپ نے

آپ کو ہوتا اگر منظور یہ ۔ کاشئیں ہم سے رہیں سب دور یہ

جور گردوں سے نہوں پامال ہم ۔ بعد حضرت کے رہیں خوش حال ہم

شادیوں میں رائگاں کھوتے نہ مال ۔ اپنی شہرت کا نہ کرتے کچھ خیال

کھولتے ہم پر نہ در افلاس کے ۔ چھوڑ جاتے کچھ ہمارے واسطے

ہم پہ احساں آپ یہاں کرتے اگر ۔ علم کی دولت سے کرتے بہرہ ور

کھولکر تعلیم میں دل کرتے خرچ ۔ ہوتا کچھ ہوتا اگر کاموں میں حرج

علم کا تھا ہم کو بیشک شوق کم ۔ کانپتے تھے نام سے پڑھنے کے ہم

بے خبر تقدیر کی گھاتوں سے تھے ۔ بھاگتے ہم کام کی باتوں سے تھے

تھے نصیحت سے بزرگوں کی نفور ۔ رہتے تھے سایہ سے اُنکے دُور دُور

پاس عزت کا نہ ڈر ذلت کا تھا ۔ پردہ آنکھوں پر پڑا غفلت کا تھا

تھے مگر ہر طرح بس میں آپ کے ۔ حکم سے باہر نہ تھے ماں باپ کے

ہم سے سرزد جب خطا ہوتی کوئی ۔ یا کہ حرکت ناسزا ہوتی کوئی

گو کہ دل کڑھتا سزا سے آپ کا ۔ دل پہ کرتے جبر پر دیتے سزا

آپکی خفگی کا ڈر ہوتا اگر ۔ تربیت کا کچھ نہ کچھ ہوتا اثر

گر وطن میں تربیت آسان تھی ۔ کچھ جدائی خارج از امکان تھی

سوچتے انجام کی بدبختیاں ۔ کرتے فرقت کی گوارا سختیاں

بھیجدیتے گھر سے باہر چند روز ۔ لیتے دھر چھاتی پہ پتھر چند روز

مصلحت پر کرتے اُلفت کو فدا ۔ کچھ دنوں اپنے سے کر دیتے جدا

یاد سے اپنی بھلا دیتے ہمیں ۔ بیکسی قابل بنا دیتے ہمیں

گر جدائی آپ کو آتی نہ راس
دل ہمارا ہی یاد میں رہتا اُداس

دردِ فرقت سے نہ کچھ گھبراتے آپ
دل بہلتا جس طرح بہلاتے آپ

شادیوں میں خرچ جو اُٹھا فضول
ہم کو آخر کیا ہوا اس سے حصول

تربیت میں اپنی وہ اُٹھتا اگر
ہم نہ ہوتے خوار شاید اِس قدر

گھر میں کچھ باقی نہ رہتا اپنی جب
چار سو پاتے کھلی راہ طلب

ہاتھ میں ہوتا اگر کچھ بھی ہنر
رہتے عزت سے نکل جاتے جدھر

اپنے حق جتنے جتائے آپ نے
ہم یہ جو احساں جتائے آپ نے

یوں تو ہیں وہ قابلِ تسلیم سب
کیونکہ ہے ہمکو یہی حکم ادب

کرتے ہیں جب دل میں لیکن غور ہم
اپنا حصہ اُن میں کچھ پاتے ہیں کم

یاد ہیں سب ہمکو احساں آپ کے
کچھ اُمیدیں تھیں کچھ ارماں آپ کے

اپنی خوشیاں کرتے تھے پوری مگر
تھی مصالح پر ہماری کم نظر

ایسے احسانوں سے ہو دل شاد کیا
ہم بزرگوں کو کرینگے یاد کیا

باپ سے جوشِ جوانی میں پسر
باتیں یہ کہتے تو کہہ گزرا مگر

کہہ کے جی میں اپنے شرمایا بہت — جرأت بیجا سے پچھتایا بہت

گو دئے الزام سب اپنے مٹا — پر نہ مٹ سکتا تھا حق ماں باپ کا

دے رہا تھا باپ کو زک صاف صاف — کہہ رہا تھا دل مگر اسکے خلاف

دعوے احساں سے سبکدوشی کے تھے — پر دبی جاتی تھی گردن بوجھ سے

گو زباں بس میں نہ تھی نادان کی — پر گلے میں تھی کمند احسان کی

کرکے عذر شوخ چشمی باپ سے — گر پڑا قدموں پہ آکر باپ کے

دل جو اُمڈا دیر تک روتا رہا — متصل اشکوں سے مونھ دھوتا رہا

گو ہوئی تھی باپ کو خفت کمال — پر یہ دیکھا اُس نے جب بیٹے کا حال

جلد قدموں پر سے سر اُسکا اُٹھا — اپنی چھاتی سے لیا اُسکو لگا

پھر کہا بیٹے سے اے لختِ جگر — کیوں ہوئی تم کو ندامت اسقدر

تم نے جو الزام ہیں مجھکو دئے — اِس سے بڑھکر کیا خوشی ہوگی مجھے

شکر ہے اتنی تو ہے تم کو خبر — باپ نے رکھا ہے تمکو بے ہنر

سب بُرے تم سے سلوک اُس نے کئے — جو بھلائی کی وہ کی اپنے لئے

باپ تو کہتا ہی تھا تم کو بُرا — تم نے کر دی باپ کی ثابت خطا

چاہئے اسکے سوا کیا باپ کو — باپ کے تم رہنما پیری میں ہو

پر مری جاں ہم تو ہیں پا در رکاب — آنیوالی ہے اجل سر پر شتاب

فی الحقیقت گر ہوئی ہم سے خطا — حاصل اب اسکے جتانے سے ہے کیا

عمرِ رفتہ پھر ملے جب باپ کو — اِس نصیحت پر عمل تب ہو تو ہو

جب کہیں بیٹا ہو پیدا دوسرا — عمر بھی اُسکو کرے خالق عطا

اور رہے سر پر سلامت باپ بھی — بات بھی بگڑی نہ ہو یوں باپ کی

تب نصیحت ہو تمہاری سودمند — ہو سکے تب باپ اُس پہ کاربند

جبکہ یہ ممکن نہیں اے جانِ جاں — ہے ہمیں الزام دینا رائیگاں

سرزنش کا وقت ہی جب ہو چکا — سرزنش اب تم نے کی ہم کو تو کیا

رُت ہماری تو گئی ساری گزر — ہو ابھی تم جوہرِ قابل - مگر

غلطیاں سب باپ کی ہو جانتے — اپنے نیک و بد کو ہو پہچانتے

راہ پر جا ہو تو آ سکتے ہو تم — ہم نے جو کھویا ہے پا سکتے ہو تم

ہوگئی پا لغزش جو کچھ باپ سے — ہے تلافی اسکی ممکن آپ سے

تربیت بیجا کریں ہم یا بجا — تربیت ماں باپ کی ہے چیز کیا

نوجوانی کا نشہ چڑھتا ہے جب — سب دھری رہتی ہے تعلیم اور ادب

ہاں مگر جو عقل خود رکھتے ہیں بحال — ٹھیک رہتے ہیں وہی ہو کر جوان

ہر کوئی بیج اپنا خود بوتا ہے خوب — کام اپنا آپ ہی ہوتا ہے خوب

پہلے اپنا سوچ لو انجام تم — دیتے رہنا پھر ہمیں الزام تم

ہم نے بچپن میں بگاڑا ہے مگر — اب تو تم عاقل ہو خود جاؤ سنور

اب بھی گر حالت نہ بدلی آپکی — آپکی بھی پھر مثل ہوگی وہی

باپ نے بیٹے کو نالایق کہا ۔ — بیٹا نالایق ہی سچ مچ بن گیا

تا کہ کہنا باپ کا جھوٹا نہو — نسبت نالایقی بیجا نہو

ہے پسندیدہ اطاعت باپ کی — پر نہ ایسی جیسی اس بیٹے نے کی

ہے اگر بیٹا اطاعت اسکا نام — ایسی نا واجب اطاعت کو سلام

تمت

# کتب مصنفہ شمس العلماء مولانا الطاف حسین صاحب

## (حالی)

حیات جاوید۔ سکنڈ ایڈیشن ۷۰۰ صفحہ کی ضخیم کتاب ڈاکٹر سر سید احمد خاں مرحوم۔ بانی علیگڈھ کالج کی قابل دید سوانح عمری۔ جس میں انکی زندگی کے حالات سرکاری۔ ملکی قومی اور مذہبی خدمات نہایت مفصل اور مشرح طور پر بیان کی گئی ہیں۔ قیمت فی جلد ۳/

دیوانِ حالی۔ مولانا صاحب ممدوح کا اردو دیوان مع ایک وسیع مقدمہ کے جس میں شاعری کے فن پر ایک نہایت پسندیدہ بحث ہے۔ قیمت قسم اول ۳/ قسم دوم عہ/ قسم سوم عہ/

مجموعۂ نظم حالی۔ اسمیں چھوٹی چھوٹی چودہ نظمیں مثل ننگ خدمت حب وطن مناظرہ رحم و انصاف۔ مناظرۂ واعظ و شاعر۔ نفاق اور اتفاق کا مناظرہ جمع کی گئی ہیں قیمت ۸/

شکوۂ ہند۔ یہ چھوٹی سی ایک نہایت مقبول نظم ہے جو محتاج بیان نہیں قیمت ۲/

راقم سید عبد العلی مدرس حویلی میر افضل صاحب کوچۂ پنڈت شہر دہلی

# ایسی دلکش اور مفید اور پر لطف کتابیں آجتک شایع نہیں ہوئی تھیں

(محصول ڈاک و فیس ویلیو خریداروں کے ذمّے ہی)

## عہدِ بنی امیّہ - قیمت عہ؍

اس کتاب میں تاریخ اسلام کے اُس شاندار زمانہ کی دلچسپ اور سچی تاریخی حکایتیں جمع کی گئیں ہیں۔ جبمیں خاندان بنی امیّہ کے تاجدار دمشق کے تختِ خلافت پر جلوہ افروز رہے۔ اِن حکایتوں سے اُس زمانہ کے مسلمانوں کے اخلاق، عادات اور تمدنی حالات کی پوری تصویر آنکھوں میں پھر جاتی ہے۔ اس مضمون پر کوئی کتاب آجتک اردو میں نہیں لکھی گئی ÷

## عہدِ عباسیّہ (حصّہ اوّل و دوم)

(قیمت فی حصّہ عہ؍)

خاندان عباسیّہ کی پُرشوکت اور پُر فخر زمانہ کی دلکش اور اصلی تاریخی حکایتیں جنسے اُس زمانہ کے مسلمانوں کے حالات اس کتاب کے پڑھنے والوں پر آئینہ ہو جاتے ہیں اور اُنکی جیتی جاگتی تصویریں نظر آجاتی ہیں۔ اس مضمون پر کوئی جامع کتاب کسی زبان میں آجتک نہیں لکھی گئی۔ مؤلف نے عہد بنی امیہ اور عہد عباسیہ کیلئے تاریخ اور ادب کی کتابوں کے ہزاروں صفحے الٹ ڈالے +

## پچیس ۲۵ اسلامی تاریخی ناول

(ایک روپیہ میں)

اس مجموعہ کا نام (اسلامی جوش) ہے۔ ان ناولوں کے مطالعہ سے گذشتہ مسلمانوں کی قومی عظمت۔ اسلامی اخلاق اور مذہبی جوش کی جیتی جاگتی تصویریں نظروں میں پھر جاتی ہیں۔ یہ ناول انتہا سے زیادہ مقبول ہوئے ہیں۔ ہر ناول دلچسپ اور اچھوتا اور حد سے زیادہ پُر لطف ہے۔ ایک ورق پڑھ لینے کے بعد کتاب کا ہاتھ سے چھوٹنا محال ہے۔

ناولوں کی تفصیل یہ ہے

(۱) قلعہ اذری ہولا کا محاصرہ
(۲) رومی نازنین
(۳) عجیب انتقام
(۴) دوستی کا معیار
(۵) ملکہ ناسوری
(۶) ایرانی دلہن
(۷) شمشیر برہنہ
(۸) آخری تمنا
(۹) پاکدامنی کی تصویر
(۱۰) عید کی صبح
(۱۱) شادی کا وعدہ
(۱۲) انصاف کی زنجیر
(۱۳) میدانِ جنگ کی شام
(۱۴) رشوت سے انکار
(۱۵) دریا کی طغیانی
(۱۶) طلیطلہ کی شہزادی
(۱۷) تاروں بھری رات
(۱۸) پھولوں کا زیور
(۱۹) مسافرانِ عدم
(۲۰) یاقوت رمانی
(۲۱) اسکندریہ کا یہودی
(۲۲) ترکی جہاز
(۲۳) آتش پرست لڑکی
(۲۴) تیر کا دوست
(۲۵) ارمنی قزاق

## پچیس ۲۵ سراغرسانی کے ناول

(ایک روپیہ میں)

اس مجموعہ کا نام (اسرار فطرت) ہے۔ ان ناولوں میں دُنیا بھر کے مشہور سراغرسانوں کے حیرت انگیز کارنامے جمع کئے گئے ہیں ان سے زیادہ دلچسپی کسی ناول میں نہیں ہو سکتی۔ اگر آپ دُنیا کے پُر اسرار معاملات سے خبردار ہونا چاہتے ہیں۔ اگر آپ ملک ملک کے چالاک ریاکاروں۔ قاتلوں اور بدمعاشوں کے ہتھکنڈوں سے واقف ہونا پسند کرتے ہیں تو اس مجموعہ کو ضرور منگا ہیں۔ ناولوں کی تفصیل یہ ہے۔

(۱) مصنوعی داڑھی
(۲) خوفناک موت
(۳) گہری سازش
(۴) آفتابی تحریر
(۵) ہیرے کی انگوٹھی
(۶) سراغرسانی کی حیرانی
(۷) اندھیری رات
(۸) نیلا کاغذ
(۹) خونخوار ارمنی
(۱۰) زرد رنگ کے سگار
(۱۱) آہنی صندوق
(۱۲) نقلی سراغرساں
(۱۳) امریکن جادوگر
(۱۴) معشوقہ کی لاش
(۱۵) قاتل کا ہاتھ
(۱۶) جعلی نوٹ
(۱۷) مقتول کی آنکھ
(۱۸) عجیب دغابازی
(۱۹) زخمی کتا
(۲۰) آخری الفاظ
(۲۱) مخفی تحریر
(۲۲) چالاک عورت
(۲۳) دولتمندی کا راز
(۲۴) خوفناک نظارہ
(۲۵) ذبح نامہ نگار

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ایک بیوہ کی مناجات

اے سب سے اوّل اور آخر
جہاں تہاں حاضر اور ناظر

اے سب داناؤں سے دانا
سارے تواناؤں سے توانا

اے سمجھے بوجھے بن سوجھے
جانے پہچانے بن بُوجھے

ہُوا سے اونچے اور پربت سے
چاند سے اور اس نیلی چھت سے

سب سے انوکھے سب سے نرالے
آنکھ سے اوجھل دل کے اُجالے

اے اندھوں کی آنکھ کے تارے
اے لنگڑے لولوں کے سہارے

ناتیوں سے چھوٹوں کے ناتی
ساتھیوں سے بچھڑوں کے ساتھی

ناؤ جہاں کی کھینے والے
دُکھ میں تسلّی دینے والے

جب اب تب تجھسا نہیں کوئی
تجھ سے ہیں سب تجھسا نہیں کوئی

جوت ہے تیری جل اور تھل ہیں
باس ہے تیری پھول اور پھل ہیں

ہر دل میں ہے تیرا بسیرا
تو پاس اور گھر دُور ہے تیرا

راہ تِری دشوار اور سکڑی
نام ترا رہگیر کی لکڑی

تو ہے ٹھکانا مسکینوں کا
تو ہے سہارا غمگینوں کا

تو ہے اکیلوں کا رکھوالا
تو ہے اندھیرے گھر کا اُجالا

لاگو اچھے اور بُرے کا
خواہاں کھوٹے اور کھرے کا

بیپاری ٹوٹے ماروں کا
گاہک مندے بازاروں کا

سوچ میں دل بہلانے والا
بپتا میں یاد آنے والا

---

اے بے وارث گھروں کے وارث
بے بازو بے پروں کے وارث

بے آسوں کی آس ہے تو ہی
جاگتے سوتے پاس ہے تو ہی

بس والے ہیں یا بے بس ہیں
ساتھی جن کا دھیان ہے تیرا
دل میں ہے جنکے تیری بڑائی
بےکس کا غمخوار ہے تو ہی
دُکھیا دُکھی یتیم اور بیوا
تو ہی ڈبوئے تو ہی تراسے
تو ہی مرض دے تو ہی دوا دے
تو ہی پلائے زہر کے پیالے
تو ہی دلوں میں آگ لگائے
ٹھکارے چمکار کے مارے
پیار کا تیرے پوچھنا کیا ہے

تو نہیں جنکا وہ بےکس ہیں
دسرایت کی وہاں نہیں پروا
گنتے ہیں وہ پربت کو رائی
بُری بنی کا یار ہے تو ہی
تیرے ہی ہاتھ ان سب کا ہے کھیوا
تو ہی یہ بیڑے پار لنگھائے
تو ہی دوا دارو میں شفا دے
تو ہی پھر امرت زہر میں ڈالے
تو ہی دلوں کی لگی بجھائے
مارے مار کے پھر چمکارے
مار میں بھی اک تیری مزا ہے

---

اے رحمت اور ہیبت والے
اے اٹکل اور دھیان سے باہر
عقل سے کوئی پا نہیں سکتا
ایک کو تو نے شاد کیا ہے
اس سے نہ تیرا پیار کچھ ایسا
ہر دم تیری آن نئی ہے
یہاں بچھوا ہے وہاں پروا ہے
پھول کہیں کُملائے ہوئے ہیں
کھیتی ایک کی ہے لہراتی
ایک بڑے ہیں دھن کو ڈبوئے
ایک نے جب سے ہوش سنبھالا
ایک نے اس جنجال میں آکر
منہ کہیں دولت کا ہے برستا

شفقت اور غضب والے
جان سے اور پہچان سے باہر
بھید ترے حکموں میں ہیں کیا کیا
ایک کے دل کو داغ دیا ہے
اس سے نہ تو بیزار کچھ ایسا
جب دیکھو تب شان نئی ہے
گھر گھر تیرا حکم نیا ہے
اور کہیں پھل آئے ہوئے ہیں
ایک کا ہر دم خون سکھاتی
ایک ہیں گھوڑے بیچ کے سوئے
پڑا نہ اس کو رنج سے پالا
چین نہ دیکھا آنکھ اٹھا کر
ہے کوئی پانی تک کو ترستا

ایک کو مرنے تک نہیں دیتے
ایک اُکتا گیا سے لیتے لیتے

حال غرض دُنیا کا یہی ہے
غم پہلے اور بعد خوشی ہے

رنج کا ہے دُنیا کے گلا کیا
تحفہ یہی دے دے کے ہے یہاں کا

یہاں نہیں بنتی رنج سہے بن
رنج نہیں سب ایک سے لیکن

ایک سے یہاں رنج ایک ہے بالا
ایک سے ہے درد ایک نرالا

گھاؤ ہے گو ناسور کی صورت
پر اُسے کیا ناسور سے نسبت

تپ وہی دق کی شکل ہے لیکن
دق نہیں رہتی جاں لئے بن

دق ہو وہ یا ناسور ہو۔ کچھ ہو
دے نہ جواب امیدؔ کسی کو

روز کا غم کیونکر سہے کوئی
آس نہ جب باقی رہے کوئی

تو ہی کر انصاف اے مرے مولا
کون ہے جو بے آس ہے جیتا

گو کہ بہت بندے ہیں پُر ارماں
کم ہیں مگر مایوس ہیں جو یہاں

خواہ دُکھی ہے خواہ سُکھی ہے
جو ہے اک امیدؔ اس کو بندھی ہے

کھیتیاں جن کی کھڑی ہیں سوکھی
آس دو باندھے بیٹھے ہیں مینہ کی

گھاٹا جن کی اساڑھی میں ہے
ساونی کی امیدؔ انہیں ہے

ڈوب چکی ہے جن کی اگیتی
دیتی ہے ڈھارس اُن کو پچھیتی

ایک ہے اس امیدؔ پہ جیتا
اب ہوئی بیٹی اب ہوا بیٹا

ایک کو جو اولاد ملی ہے
اُسکو اُمنگ اب شادیوں کی ہے

رنج ہے یا قسمت میں خوشی ہے
کچھ ہے مگر اک آس بندھی ہے

غم نہیں اُن کو گو غمگیں ہیں
جو دل ناامیدؔ نہیں ہیں

کال میں کچھ سختی نہیں ایسی
کال میں ہے جب آس سمیں کی

سہل ہے موجوں سے چھٹکارا
جب کہ نظر آتا ہے کنارا

پر نہیں اُٹھ سکتی وہ مصیبت
آئے گی جس کے بعد نہ راحت

شاد ہو اُس رہگیر کا کیا دل
مر کے کٹے گی جس کی منزل

اُن اجڑوں کو کل پڑے کیونکر
گھر نہ بسے گا جنکا جنم بھر

اُن بچھڑوں کا کیا ہے ٹھکانا
جن کو نہ ملنے دے گا زمانہ

اب یہ بلا ٹلتی نہیں ٹالی — مجھ پہ ہے جو تقدیر نے ڈالی
آئیں بہت دنیا میں بہاریں — عیش کی گھر گھر پڑی پکاریں
پڑے بہت باغوں میں جھولے — ڈھاک بہت جنگل میں پھولے
گئیں اور آئیں چاندنی راتیں — برسیں کھُلیں بہت برساتیں
پر نہ کھلی ہرگز نہ کھلے گی — وہ جو کلی مرجھائی تھی دل کی
آس ہی کا یہاں نام ہے دنیا — جب نہ رہی یہ ہی تو رہا کیا
ایسے بدیسی کا نہیں غم کچھ — جس کو نہ ہو ملنے کی قسم کچھ
رونا اُن بن باسیوں کا ہے — دیس نکالا جن کو ملا ہے
حکم سے تیرے پر نہیں چارا — کڑوی میٹھی سب ہے گوارا
زور ہے کیا تنکے کا ہوا پر — چاہے جدھر لے جائے اُڑا کر
تنکا ایک اور سات سمندر — جائے کہاں موجوں سے نکلکر
قسمت ہی میں جب تھی جدائی — پھر ٹلتی کس طرح یہ آئی
آج کی بگڑی ہو تو بنے بھی — ازل کی بگڑی خاک بنے گی
تو جو چاہے وہ نہیں ٹلتا — بندے کا یہاں بس نہیں چلتا
مارے اور نہ دے تو رونے — تھپکے اور نہ دے تو سونے
بچھڑے بن آتی ہے نہ بھاگے — تیری زبردستی کے آگے
تجھ سے کہیں گر بھاگنا چاہیں — بند ہیں چاروں کھونٹ کی راہیں
تو مارے اور خواہ نوازے — پڑی ہوں ہیں تیرے دروازے
تجھی کو اپنا جانتی ہوں میں — تجھ سے نہیں تو کس سے کہوں میں
ماں ہی سدا بچے کو مارے — اور بچہ ماں ماں ہی پکارے

---

اے میرے زور اور قدرت والے — حکمت اور حکومت والے
میں لونڈی تیری دکھیاری — دروازے کی تیری بھکاری
موت کی خواہاں جان کی دشمن — جان پہ اپنی آپ اجیرن
اپنے پرائے کے دھتکاری — میکے اور سسرال پہ بھاری

سہکے بہت آزار چلی ہوں
دل پر میرے داغ ہیں جتنے
دُکھ دل کا کچھ کہہ نہیں سکتی
تجھپہ ہے روشن سب دکھ دل کا
بیاہ کے دم پائی تھی نہ لینے
خوشی میں بھی سکھ پاس نہ آیا
ایک خوشی نے غم یہ دکھلائے
کیسا اٹھا یہ بیاہ رچا ڈال
چین سے رہنے دیا نہ جی کو
رو نہیں سکتی تنگ ہوں یہاں تک
ہنسی سے دل بہلاؤں کیونکر
ایک کا کچھ جینا نہیں ہوتا
لیٹے گر سونے کے بہانے
جاگ گئے تو بھی بن نہیں پڑتی
اب کل ہمکو پڑے گی مرکر
بات سے نفرت کام سے وحشت
آبادی جنگل کا نمونہ
دن بھیانک اور رات ڈرائی
بہنیں اور سہیلیاں میری
مل نہ سکیں جی کھول کے مجھ سے
جب آئیں رو دھو کے گئیں وہ
کوئی نہیں دل کا بہلاوا
آٹھ پہر کا ہے یہ جلاپا
تھک گئی ہیں دکھ سہتے سہتے
کسی [illegible] کی آگ کسی پر

دُنیا سے بیزار چلی ہوں
مُنہ میں بول نہیں ہیں اتنے
اس کے سوا کچھ کہہ نہیں سکتی
تجھ سے حقیقت اپنی کہوں کیا
لینے کے یہاں پڑ گئے دینے
غم کے سوا کچھ راس نہ آیا
ایک ہنسی نے گُل یہ کھلائے
جو ہیں پڑا اُس کا پرچھاواں
کر دیا ملیا میٹ خوشی کو
اور روؤں تو روؤں کہاں تک
اوسوں پیاس بجھاؤں کیونکر
ایک نہ ہنستا بھلا نہ روتا
پائنتی کل ہے اور نہ سرھانے
جاگنے کی آخر کوئی حد بھی
گور ہے سونی سیج سے بہتر
ٹوٹی آس اور بجھی طبیعت
دُنیا سونی اور گھر سونا
یوں گذری ساری یہ جوانی
ساتھ کی تھیں جو کھیلیاں میری
خوش ہوئیں ہنس بول کے مجھ سے
جب گئیں بے کل ہو کے گئیں و...
آ نہیں چکتا سیرا بلاو...
کاٹوں گی کس طرح رنڈا...
تھم گئے آنسو بہتے بہتے
گھل گئی جان اندر ہی اندر

دیکھ کے چپ جانا نہ کسی نے
دبی تھی بھوبل میں چنگاری
قوم میں وہ خوشیاں بیاہوں کی
تہواروں کا آئے دن آنا
وہ چیت اور پھاگن کی ہوائیں
وہ گرمی کی چاندنی راتیں
کس سے کہوں کس طور سے کاٹیں
چاؤ کے اور خوشیوں کے سمیں سب
رنج میں ہیں سامان خوشی کے
گھر برکھا اور پیا بدیسی
دن یہ جوانی کے کٹے ایسے
رُت گئی ساری سر ٹکراتے
کسی نے ہوگی کچھ کل پائی
آس بندھی لیکن نہ ملا کچھ
رہ گیا دیکر چاند دکھائی
رت بدلی پر ہوئی نہ برکھا
پھل کی خاطر برچھی کھائی
ریت میں ذرے دیکھ چمکتے
باروں کھونٹ نظر دوڑائی

جان کو پھونکا دل کی لگی نے
لی نہ کسی نے خبر ہماری
شہر میں وہ دھومیں ساہونکی
اور سب کا تہوار سنانا
وہ ساون بھادوں کی گھٹائیں
وہ ارمان بھری برساتیں
خیر۔ کٹیں جس طور سے کاٹیں
آتے ہیں خوش۔ کل جان کو ہو جب
اور جلانے والے جی کے
آئیو برکھا کہیں نہ ایسی
باغ میں پنچھی قید ہو جیسے
اُڑ نہ سکی پر ہوتے ساتے
مجھے تو شادی راس نہ آئی
پھول آیا اور پھل نہ لگا کچھ
چاند ہوا پر عید نہ آئی
بادل گرجا اور نہ برسا
پھل نہ ملا اور جان گنوائی
دوڑ پڑی میں جھیل سمجھ کے
پر پانی کی بوند نہ پائی

---

ے دین اور دنیا کے مالک
پر اور پرے دارے کے والی
ب پچھم دکھن اُتر
ھُو لگی ہے سب کے لئے یہاں
ونہ اگر قسمت سے کمی کی

راجا اور پرجا کے مالک
اے سارے سنسار کے والی
بخشش تیری عام ہے گھر گھر
خواہ ہو ہندو خواہ مسلماں
کی نہیں بندی تو نے کسی کی

چیونٹا کیڑا مچھر بھُنگا
سارے پنچھی اور پکھیرو
بھیڑ اور بکری شیر اور چیتے
کھُلا ہے سب پر در رحمت کا
خاک سے تو نے بیج اُگائے
سیپ کو بخشی تو نے دولت
لکڑی میں پھل تو نے لگائے
ہیرا بخشا کان کو تو نے
جگنو کو بجلی کی چمک دی
دین سے تیرے اے مرے مولا
عام ہے سب پر تیری رحمت
پیڑ ہوں چھوٹے یا کہ بڑے یکساں
جلتے ہیں جو ہیں جلنے والے
جب اپنی ہی زمیں ہو کلّر
سب کو ترے انعام تھے شامل
گر کچھ آتا بانٹ میں میری
تھی نہ کمی کچھ تیرے گھر میں
راجا کے گھر پلی ہوں بھُوکی
پھر دل سوچتی ہوں یہ جی میں
ہونے سے میرے فائدہ کیا تھا
آن کے آخر میں نے لیا کیا
بین دئے اور کچھ نہ دکھایا
جندڑی دی اور خوشی نہ بخشی
رہی اکیلی بھری سبھا میں
چین سے جاگی اور نہ سوئی

دیکھ کے چُپ جانا نہ کسی نے
دبی تھی بھوبل میں چنگاری
قوم میں وہ خوشیاں بیاہوں کی
تہواروں کا آئے دن آنا
وہ چیت اور پھاگن کی ہوائیں
وہ گرمی کی چاندنی راتیں
کس سے کہوں کس طور سے کاٹیں
چاؤ کے اور خوشیوں کے سمیں سب
رنج میں ہیں سامان خوشی کے
گھر برکھا اور پیا بدیسی
دن یہ جوانی کے گئے ایسے
رُت گئی ساری سر ٹکراتے
کسی نے ہو گی کچھ کل پائی
آس بندھی لیکن نہ ملا کچھ
رہ گیا دیکھ چاند دکھائی
رُت بدلی پر ہوئی نہ برکھا
پھل کی خاطر برچھی کھائی
ریت میں ذرّے دیکھ چمکتا
باروں کھونٹ نظر دوڑی

جیسی آئی ویسی نہ آئی
سوئی تو کچھ چین نہ پایا
اور پھل سدا گلے میں اٹکے
اور نہ جمی کاموں پہ طبیعت
اور نہ کیا دھندا کوئی دھانکا
اور نہ ہیں کام آئی کسی کے
آدمیوں کا ہو گیا توڑا
سب رکھتی ہوں تیرے کرم سے
جسکو ہو میری جان کی پروا
اپنوں میں اپنایت نہیں پاتی
سو گھر والے اور گھر سونا
آکے کبھی بھیاں پوچھ لیا کچھ
زور کسی پر اب نہیں اپنا
اپنی ہی قسمت کی ہے بُرائی
کیوں تو عورت ذات بنانا
کیوں ہوتے اوروں کے حوالے
جیتے ہی جی کیوں ہم مرجاتے
باپ نہ ماں بھائی نہ بھتیجا
"سکھ سمپت کا ہر کوئی ساتھی"

ے دین اور دُنیا کے مالک
ے پر اور پردا رکھے وال [illegible]
ب پچھم دکھن اُتر [illegible]
اُٹھ لگی ہے سب کے لئے کھٹکتی
ونہ اگر قسمت سنے کمی

کون سُنے یہ رام کہانی
ایک مصیبت ہو تو سہوں میں
میرا نازک حال ہے جیا
باپ نہ بھائی ساس نہ سسرا
پر اپنے بس مر نہیں سکتی

